# رمضان المبارک اور روزے کے بیشمار فضائل

محترم قارئین سلام

رمضان المبارک اور روزے کے بیشمار فضائل -فوائد -حسنات وُنکات سے متعلق کتب احادیث وُ تفاسیر میں بے شُمار علمی الطاف موجود ہیں حصولِ رغبت کیلئے چند انمول فوائد وُ نکات کا ذکر کیا جاتا ہے :-

مُفسر شہیر حکیمُ الامت حضرت مفتی احمد یار خان نعیمی علیہ رحمتہ القوی تفسیر نعیمی میں ارشاد فرماتے ہیں کہ اس ماہِ مُبارک کے چار نام ہیں

رمضان المبارک کے چار نام یہ ہیں-

ماہِ رمضان( ) ماہِ صبر ( ) ماہِ مؤاسات( ) ماہِ وُسعت رزق( ) :-

مزید ارشاد فرماتے ہیں کہ روزہ صبر ہے -جسکی جزاءاللہ عزوجل کے پاس ہے -چونکہ روزے ماہِ رمضاں میں رکھے جاتے ہیں اِس لئے اِسے ماہِ صبر بھی کہتے ہیں -

مؤاسات'' کے معنی ہیں بھلائی کرنا چونکہ اِس مہینے میں سارے مسلمانوں سے خاص کر اہلِ قُرابت سے بھلائی کرنا زیادہ ثواب ہے اِس لئے اسے ماہِ مؤاسات بھی کہتے ہیں -

اِس ماہِ مُبارک میں رِزق کی فراخی بھی ہوتی ہے کہ غریب بھی نعمتیں کھا لیتے ہیں اِس لئے اِسے ماہِ وُسعتِ رِزق بھی کہتے ہیں---( تفسیرِ نعیمی جلد نمبر صفحہ نمبر )

کعبہ معظمہ مسلمانوں کو بُلا کر دیتا ہے اور رمضان المبارک آ کر دِیتا ہے یعنٰی کعبہ مُعظمہ کنواں ہے اور رمضان المبارک رحمت کی بارش -

ہر مہینے میں خاص تاریخیں ہوتی ہیں جن کے خاص اُوقات میں عبادت ہوتی ہے جیسے بقر عید کی چند مخصوص تاریخوں میں ہی حج ہوتا ہے -

جیسے اسلام میں مُحرمُ الحرام کی دَس تاریخ کی خاص اہمیت ہے -

لیکن ماہِ رمضان المبارک میں ہر دِن اور ہر وقت عبادت ہوتی ہے جیسے روزہ عبادت -اِفطار عبادت - تراویح عبادت - سحری عبادت - یہاں تک کہ سحری کے اِنتظار میں سُونا بھی عبادت الغرض ہر گھڑی ہر ساعت عبادت ہے -

پس سمجھ لیجئے کہ رمضان المبارک کا متبرک مہینہ ایک بھٹی ہے کہ جیسے بھٹی لوہے کے زنگ کو صاف اور صاف لوہے کو مشین کا پُرزہ بَنا کر قیمتی کر دیتی ہے سُونے کو زیور کی شکل دے دیتی ہے ایسے ہی ماہِ رمضان المبارک گنہگاروں کو پاک کرتا ہے اور نیک لوگوں کے درجات بڑھا دیتا ہے۔

اے ہمارے پیارے اللہ عزوجل اِس ماہِ مُبارک کے وسیلے سے ہمارے نامہ اعمال میں جو گناہ ہماری کوتاہیوں اور لغزشوں کے سبب درج ہوئے ہیں تُو اُنہیں اپنے خاص فضل سے اپنے مدنی محبوب کے وسیلہ جلیلہ کے طفیل نیکیوں سے تبدیل فرمادے۔ آمین بجاہ نبی الامین وصلّٰی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم